# روحانی خزائن

تصنیفات

## حضرت مرزا غلام احمد قادیانی

مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام



# روحانی خزائن

مجموعہ کتب حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود و مہدی معہود علیہ السلام

# Ruhani Khazain

Collection of The Books of Hazrat Mirza Ghulam Ahmad Qadiani,
The Promised Mesiah and Mahdi (1835-1908) Peace be on him.

Computerized Edition
Published in 2008

Published by:
Nazarat Ishaat Rabwah, Pakistan

Printed by:
Zia-ul-Islam Press, Rabwah

ISBN: 81 7912 175 5



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّی عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ
وعلیٰ عبدہِ المسیح الموعود
خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ
ھوالنّاصــــر

لندن
10-8-2008

# پیغام

**وہ خزائن جو ہزاروں سال سے مدفون تھے اب میں دیتا ہوں اگر کوئی ملے امیدوار**

اللہ تعالیٰ نے وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ کے مصداق حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس زمانے کے امام اور مہدی کے طور پر مبعوث فرمایا کہ تا اس کی توحید کا دنیا میں بول بالا ہو اور ہمارے پیارے نبی اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سچائی اور قرآن کریم کی صداقت دنیا پر روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جائے۔

قرآن کریم اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات مبارکہ سے یہ واضح ہوتا ہے کہ یہی وہ زمانہ تھا کہ جب اسلام کی اشاعت اور تبلیغ ساری دنیا کے کناروں تک پہنچانے کے سامان اس خدائے قادر مطلق نے پہلے سے مقرر کر رکھے تھے۔ اسی لئے اس زمانے میں سائنسی ایجادات اتنی تیزی اور کثرت سے ہوئی ہیں کہ انسانی عقل وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَھَا کے مصداق حیران ہو جاتی ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے کہ جس کے بارے میں وَاِذَاالصُّحُفُ نُشِرَتْ کی پیشگوئی فرما کر یہ بتلا دیا کہ اس زمانے میں ایسی ایسی ایجادات ہوں گی کہ کتابوں اور رسالوں کی نشر واشاعت عام ہو جائے گی۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

''اور نشر صحف سے اس کے وسائل یعنی پریس وغیرہ کی طرف اشارہ ہے جیسا کہ تم دیکھ رہے ہو کہ اللہ نے ایسی قوم کو پیدا کیا جس نے آلات طبع ایجاد کئے۔ دیکھو کس قدر

پریس ہیں جو ہندوستان اور دوسرے ملکوں میں پائے جاتے ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فعل ہے تا وہ ہمارے کام میں ہماری مدد کرے اور ہمارے دین اور ہماری کتابوں کو پھیلائے اور ہمارے معارف کو ہر قوم تک پہنچائے تا وہ ان کی طرف کان دھریں اور ہدایت پائیں"۔ (آئینہ کمالات اسلام، روحانی خزائن جلد ۵ صفحہ ۴۷۳)

ایک اور کتاب میں آپؑ فرماتے ہیں:

"کامل اشاعت اس پر موقوف تھی کہ تمام ممالک مختلفہ یعنی ایشیا اور یورپ اور افریقہ اور امریکہ اور آبادیٔ دنیا کے انتہائی گوشوں تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں ہی تبلیغ قرآن ہو جاتی اور یہ اس وقت غیر ممکن تھا بلکہ اس وقت تک تو دنیا کی کئی آبادیوں کا ابھی پتا بھی نہیں لگا تھا اور دور دراز سفروں کے ذرائع ایسے مشکل تھے کہ گویا معدوم تھے...... ایسا ہی آیت وَاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ اس بات کو ظاہر کر رہی تھی کہ گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات اور ہدایت کا ذخیرہ کامل ہو گیا مگر ابھی اشاعت ناقص ہے اور اس آیت میں جو مِنْهُمْ کا لفظ ہے وہ ظاہر کر رہا تھا کہ **ایک شخص اس زمانہ میں جو تکمیل اشاعت کے لئے موزوں ہے مبعوث ہو گا جو آنحضرت** صلی اللہ علیہ وسلم کے رنگ میں ہو گا...... اس لئے خدا تعالیٰ نے تکمیل اشاعت کو ایک ایسے زمانہ پر ملتوی کر دیا جس میں قوموں کے باہم تعلقات پیدا ہو گئے اور برّی اور بحری مرکب ایسے نکل آئے جن سے بڑھ کر سہولت سواری کی ممکن نہیں۔ اور کثرت مطابع نے تالیفات کو ایک شیرینی کی طرح بنا دیا جو دنیا کے تمام مجمع میں تقسیم ہو سکے۔ سو اس وقت حسب منطوق آیت وَاٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ اور حسب منطوق آیت قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے بعث کی ضرورت ہوئی اور ان تمام خادموں نے جو ریل اور تار اور اگن بوٹ اور

مطابع اور احسن انتظام ڈاک اور باہمی زبانوں کا علم اور خاص کر ملک ہند میں اردو نے جو ہندوؤں اور مسلمانوں میں ایک زبان مشترک ہو گئی تھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بزبان حال درخواست کی کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم تمام خدام حاضر ہیں اور فرض اشاعت پورا کرنے کے لئے بدل و جان سرگرم ہیں۔ آپ تشریف لائیے اور اس اپنے فرض کو پورا کیجئے کیونکہ آپ کا دعویٰ ہے کہ میں تمام کافہ ناس کے لئے آیا ہوں اور اب یہ وہ وقت ہے کہ آپ ان تمام قوموں کو جو زمین پر رہتی ہیں قرآنی تبلیغ کر سکتے ہیں اور اشاعت کو کمال تک پہنچا سکتے ہیں اور اتمام حجّت کے لئے تمام لوگوں میں دلائل حقانیت قرآن پھیلا سکتے ہیں تب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے جواب دیا کہ دیکھو میں بروز کے طور پر آتا ہوں۔ مگر میں ملک ہند میں آؤں گا۔ کیونکہ جوش مذاہب و اجتماع جمیع ادیان اور مقابلہ جمیع ملل و نحل اور امن اور آزادی اسی جگہ ہے''۔

(تحفہ گولڑویہ، روحانی خزائن جلد ۱۷ صفحہ ۲۶۰-۲۶۳)

سو اس زمانے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام ساری دنیا تک پہنچانے اور اسلام کی سچائی کو ساری دنیا پر ثابت کرنے اور خدائے واحد و یگانہ کی توحید کا پرچار کرنے کے لئے اسلام کا یہ بطل جلیل، جری اللہ، سیف کا کام قلم سے لیتے ہوئے قلمی اسلحہ پہن کر سائنس اور علمی ترقی کے میدان کارزار میں اترا اور اسلام کی روحانی شجاعت اور باطنی قوت کا ایسا کرشمہ دکھایا کہ ہر مخالف کے پرخچے اڑا دیے اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور اسلام کا پرچم پھر سے ایسا بلند کیا کہ آج بھی اس کے پھریرے آسمان کی رفعتوں پر بلند سے بلند تر ہو رہے ہیں اور ساری دنیا پر اسلام کا یہ پیغام حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تحریرات کے ذریعہ پھیل رہا ہے اور پھیلتا رہے گا۔ مسیح محمدی کی زندگی بخش تحریرات کی ہی یہ برکت ہے کہ ایک جہان روحانی اور جسمانی احیاء کی نوید سے مستفیض ہو رہا ہے اور صدیوں کے مردے ایک دفعہ پھر زندہ ہو رہے ہیں اور ایسا کیوں

نہ ہوتا کہ اسلام کی گزشتہ تیرہ صدیوں میں صرف آپ کا ہی کلام ایسا تھا جسے کبھی خدائے بزرگ و برتر کی طرف سے ''مضمون بالا رہا'' کی سند نصیب ہوئی تو کبھی الہاماً یہ نوید عطا ہوئی کہ:

''درکلامِ تو چیزے است کہ شعراء را دراں دخلے نیست۔ کَلَامٌ اُفْصِحَتْ مِنْ لَّدُنْ رَّبٍّ کَرِیْمٍ''۔ (کاپی الہامات حضرت مسیح موعود علیہ السلام صفحہ ۶۲۔ تذکرہ صفحہ ۵۰۸)

ترجمہ: ''تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو دخل نہیں ہے۔ تیرا کلام خدا کی طرف سے فصیح کیا گیا ہے۔'' (حقیقۃ الوحی، روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۶)

چنانچہ ایسی ہی عظیم الٰہی تائیدات سے طاقت پا کر آپ فرماتے ہیں:

''میں بڑے دعویٰ اور استقلال سے کہتا ہوں کہ میں سچ پر ہوں اور خدا تعالیٰ کے فضل سے اس میدان میں میری ہی فتح ہے۔ اور جہاں تک میں دوربین نظر سے کام لیتا ہوں تمام دنیا اپنی سچائی کے تحت اقدام دیکھتا ہوں اور قریب ہے کہ میں ایک عظیم الشان فتح پاؤں کیونکہ میری زبان کی تائید میں ایک اور زبان بول رہی ہے اور میرے ہاتھ کی تقویت کے لئے ایک اور ہاتھ چل رہا ہے جس کو دنیا نہیں دیکھتی مگر میں دیکھ رہا ہوں۔ میرے اندر ایک آسمانی روح بول رہی ہے جو میرے لفظ لفظ اور حرف حرف کو زندگی بخشتی ہے''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد ۳ صفحہ ۴۰۳)

ایک اور جگہ آپ فرماتے ہیں:

''میں خاص طور پر خدا تعالیٰ کی اعجاز نمائی کو انشاء پردازی کے وقت بھی اپنی نسبت دیکھتا ہوں کیونکہ جب میں عربی یا اردو میں کوئی عبارت لکھتا ہوں تو میں محسوس کرتا ہوں کہ کوئی اندر سے مجھے تعلیم دے رہا ہے''۔ (نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۳۴)

پس یہ آپ کی دلی خواہش تھی کہ وہ آبِ حیات جو آپ کے مبارک قلم سے آپ کی کتابوں کی شکل میں دنیا کی روحانی اور علمی پیاس بجھانے کے لئے نکلا ہے اس سے سارا عالم فیضیاب ہو۔

چنانچہ آپ فرماتے ہیں:

''میں سچ سچ کہتا ہوں کہ مسیح کے ہاتھ سے زندہ ہونے والے مر گئے مگر جو شخص میرے ہاتھ سے جام پئے گا جو مجھے دیا گیا ہے وہ ہرگز نہیں مرے گا۔ وہ زندگی بخش باتیں جو میں کہتا ہوں اور وہ حکمت جو میرے منہ سے نکلتی ہے اگر کوئی اور بھی اس کی مانند کہہ سکتا ہے تو سمجھو کہ میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نہیں آیا۔ لیکن اگر یہ حکمت اور معرفت جو مردہ دلوں کے لئے آب حیات کا حکم رکھتی ہے دوسری جگہ سے نہیں مل سکتی تو تمہارے پاس اس جرم کا کوئی عذر نہیں کہ تم نے اس سرچشمہ سے انکار کیا جو آسمان پر کھولا گیا زمین پر اس کو کوئی بند نہیں کرسکتا''۔ (ازالہ اوہام، روحانی خزائن جلد۳ صفحہ ۱۰۴)

عزیزو! یہی وہ چشمۂ رواں ہے کہ جو اس سے پئے گا وہ ہمیشہ کی زندگی پائے گا اور ہمارے سید و مولا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی **یفیض المال حتی لا یقبلہ احد** (ابن ماجہ) کے مطابق یہی وہ مہدی ہے جس نے حقائق و معارف کے ایسے خزانے لٹائے ہیں کہ انہیں پانے والا کبھی ناداری اور بے کسی کا منہ نہ دیکھے گا۔ یہی وہ روحانی خزائن ہیں جن کی بدولت خدا جیسے قیمتی خزانے پر اطلاع ملتی ہے اور اس کا عرفان نصیب ہوتا ہے۔ ہر قسم کی علمی اور اخلاقی، روحانی اور جسمانی شفا اور ترقی کا زینہ آپ کی یہی تحریرات ہیں۔ اس خزانے سے منہ موڑنے والا دین و دنیا، دونوں جہانوں سے محروم اٹھنے والا قرار پاتا ہے اور خدا کی بارگاہ میں متکبر شمار کیا جاتا ہے، جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

''جو شخص ہماری کتابوں کو کم از کم تین دفعہ نہیں پڑھتا۔ اس میں ایک قسم کا کبر پایا جاتا ہے''۔

(سیرت المہدی جلد اول حصہ دوم صفحہ ۳۶۵)

اسی طرح آپؑ نے فرمایا کہ:

''وہ جو خدا کے مامور اور مرسل کی باتوں کو غور سے نہیں سنتا اور اس کی تحریروں کو غور سے

نہیں پڑھتا اس نے بھی تکبر سے حصہ لیا ہے۔ سو کوشش کرو کہ کوئی حصہ تکبر کا تم میں نہ ہو تا کہ ہلاک نہ ہو جاؤ اور تا تم اپنے اہل و عیال سمیت نجات پاؤ"۔

(نزول المسیح، روحانی خزائن جلد ۱۸ صفحہ ۴۰۳)

پھر آپ نے ایک جگہ یہ بھی تحریر فرمایا کہ:

"سب دوستوں کے واسطے ضروری ہے کہ ہماری کتب کم از کم ایک دفعہ ضرور پڑھ لیا کریں، کیونکہ علم ایک طاقت ہے اور طاقت سے شجاعت پیدا ہوتی ہے"۔

(ملفوظات جلد ۴ صفحہ ۳۶۱)

یہ ہماری خوش نصیبی ہے کہ ہمیں اس امام مہدی اور مسیح محمدی کو ماننے کی توفیق ملی اور ان روحانی خزائن کا ہمیں وارث ٹھہرایا گیا۔ اس لئے ہمیں چاہیے کہ ہم ان بابرکت تحریروں کا مطالعہ کریں تا کہ ہمارے دل اور ہمارے سینے اور ہمارے ذہن اس روشنی سے منور ہو جائیں کہ جس کے سامنے دجال کی تمام تاریکیاں کافور ہو جائیں گی۔ اللہ کرے کہ ہم اپنی اور اپنی نسلوں کی زندگیاں ان بابرکت تحریرات کے ذریعہ سنوار سکیں اور اپنے دلوں اور اپنے گھروں اور اپنے معاشرہ میں امن و سلامتی کے دئے جلانے والے بن سکیں اور خدا اور اس کے رسول کی محبت اس طرح ہمارے دلوں میں موجزن ہو کہ اس کے طفیل ہم کل عالم میں بنی نوع انسان کی محبت اور ہمدردی کی شمعیں فروزاں کرتے چلے جائیں۔ اللہ ہمیں اس کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

خاکسار

مرزا مسرور احمد

خلیفۃ المسیح الخامس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ ناشر

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی خصوصی ہدایات اور راہنمائی میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی جملہ تصانیف کا سیٹ ''روحانی خزائن'' پہلی بار کمپیوٹرائزڈ شکل میں پیش کیا جا رہا ہے۔ اس سیٹ کی خصوصیات حسب ذیل ہیں۔

۱۔ حضور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے تاکیدی ارشاد کی تعمیل میں ہر کتاب فسٹ ایڈیشن کے عین مطابق رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اگر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں ایک سے زائد ایڈیشن چھپے ہیں تو آخری ایڈیشن کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔

۲۔ پورے سیٹ میں یہ التزام کیا گیا ہے کہ صفحہ کی سائیڈ پر ایڈیشن اوّل کا صفحہ نمبر دیا گیا ہے۔

۳۔ ایڈیشن اوّل میں اگر سہو کتابت واقع ہوا ہے تو متن میں اس لفظ کو اسی طرح کمپوز کیا گیا ہے۔ البتہ حاشیہ میں یہ نوٹ دیا گیا ہے کہ متن میں سہو کتابت معلوم ہوتا ہے اور غالباً صحیح لفظ یوں ہے۔

۴۔ یہ ایڈیشن روحانی خزائن کے سابقہ ایڈیشن کے صفحات کے عین مطابق ہے تا کہ جماعتی لٹریچر میں گزشتہ نصف صدی سے آنے والے حوالہ جات کی تلاش میں سہولت رہے۔

۵۔ حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی اجازت سے اس سیٹ میں مندرجہ ذیل اضافے کئے گئے ہیں۔

(ا) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک مضمون جو آپ نے منشی گردیال صاحب مدرس مڈل اسکول چنیوٹ کے استفسار کے جواب میں تحریر فرمایا تھا اور روحانی خزائن میں شامل نہیں ہو سکا تھا۔ اسے روحانی خزائن کے نئے ایڈیشن میں جلد نمبر ۲ میں شامل اشاعت کر دیا گیا ہے۔

(ب) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک اہم مضمون **''ایک عیسائی کے تین سوال اور ان کے جوابات''** جو پہلے ''تصدیق النبی'' کے نام سے سلسلہ کے لٹریچر میں موجود ہے اسے روحانی خزائن جلد نمبر ۴ کے آخر میں شامل اشاعت کر لیا گیا ہے۔

(ج) روحانی خزائن جلد ۴ میں الحق مباحثہ دہلی کے عنوان سے ایک کتاب شامل ہے۔ اس کے صفحہ ۲۲۱ پر مراسلت نمبر ۱ مابین مولوی محمد بشیر صاحب اور مولوی سید محمد احسن صاحب ہے۔ اس کے بعد مراسلت نمبر ۲ مابین منشی بوبہ صاحب و منشی محمد اسحاق و مولوی سید محمد احسن صاحب کسی وجہ سے روحانی خزائن میں شامل ہونے سے رہ گئی ہے۔ اسے روحانی خزائن جلد نمبر ۴ کے نئے ایڈیشن میں شامل کر لیا گیا ہے۔

(د) روحانی خزائن جلد نمبر۵ آئینہ کمالات اسلام کے آخر میں ’’التبــلیــغ‘‘ کے نام سے جو عربی خط شامل ہے اس کے آخر میں عربی قصیدہ درج ہے۔ ایڈیشن اوّل میں اس قصیدہ کے بعد ایک عربی نظم شائع شدہ ہے جو کسی وجہ سے روحانی خزائن جلد۵ میں شامل نہیں ہو سکی تھی۔ نئے ایڈیشن میں یہ نظم شامل کر دی گئی ہے۔

(ہ) جلسہ اعظم مذاہب ۱۸۹۶ء کیلئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا تحریر فرمودہ بے مثال مضمون جو ’’اسلامی اصول کی فلاسفی‘‘ کے نام سے اردو اور دوسری زبانوں میں چھپ چکا ہے اس کے اصل مسودہ کے کچھ صفحات کسی وجہ سے شامل اشاعت نہیں ہو سکے تھے انہیں اصل مسودہ سے جو خلافت لائبریری میں موجود ہے نقل کر کے جلد نمبر۱۰ میں شامل کیا گیا ہے۔

(و) ریویو آف ریلیجنز اردو کا پہلا شمارہ ۹؍جنوری ۱۹۰۲ء کو شائع ہوا۔ اس میں صفحہ ۹ تا ۳۴ پر مشتمل ’’گناہ کی غلامی سے رہائی پانے کی تدابیر کیا ہیں؟‘‘ کے عنوان سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ایک بصیرت افروز مضمون شائع ہوا تھا۔ اس مضمون کو روحانی خزائن جلد نمبر ۱۸ کے آخر میں کتاب نزول المسیح کے بعد شامل کیا جا رہا ہے۔

(ز) حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے دست مبارک سے لکھا ہوا ’’عصمت انبیاء‘‘ کے عنوان سے ایک اور مضمون بھی ریویو آف ریلیجنز اردو مئی ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۷۵ تا ۲۰۹ میں شائع ہوا تھا۔ یہ مضمون اب تک کتابی شکل میں شائع نہیں ہوا۔ اسے بھی روحانی خزائن جلد ۱۸ کے آخر میں شامل اشاعت کیا جا رہا ہے۔

(ح) حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ۲۷؍دسمبر ۱۹۰۵ء کو بعد نماز ظہر مسجد اقصیٰ میں ’’احمدی اور غیر احمدی میں کیا فرق ہے‘‘ کے عنوان سے ایک معرکۃ الآراء خطاب فرمایا اسے روحانی خزائن جلد ۲۰ کے آخر میں شامل اشاعت کیا جا رہا۔

اس جلد کی تیاری میں عزیزم محترم حبیب الرحمٰن صاحب زیروی نائب ناظر اشاعت کے ساتھ مکرم محمد یوسف شاہد صاحب، مکرم ظہور احمد مقبول صاحب، مکرم رشید احمد طیب صاحب، مکرم عطاء البصیر محمود صاحب، مکرم ظفر علی صاحب، مکرم طاہر احمد مختار صاحب، مکرم سلطان احمد شاہد صاحب مربیان سلسلہ نے کام کیا۔ احباب ان سب واقفین زندگی کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

والسلام

سید عبدالحی

ناظر اشاعت

اکتوبر ۲۰۰۸ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمده و نصلی علی رسوله الکریم

# تعارف

## (از حضرت مولانا جلال الدین صاحب شمس)

روحانی خزائن کی یہ سولھویں جلد ہے جو حضرت مسیح علیہ السلام کی دو عربی تصنیفات **خطبه الهامیه** اور **لجّة النّور** پر مشتمل ہے۔

## خطبہ الہامیہ

عیدالاضحیٰ جو ۱۱/ اپریل ۱۹۰۰ء مطابق ۱۰/ ذوالحج ۱۳۱۷ھ کو ہوئی۔ اس روز عید کی نماز ادا کرنے کے بعد حضرت مسیح موعود علیہ السّلام نے نہایت فصیح و بلیغ عربی زبان میں ایک خطبہ ارشاد فرمایا جو **خطبہ الہامیہ** کے نام سے مشہور ہے اور وہ اس کتاب کا وہ حصہ ہے جو **یَا عِبَادَ اللّٰهِ فَکِّرُوْا** سے شروع ہوتا ہے اور **وَسَوْفَ یُنَبِّئُهُمْ خَبِیْرٌ** پر ختم ہوتا ہے۔ یہ خطبہ طبع باراول کے صفحہ ا سے لے کر صفحہ ۳۸ پر اور اس طبع کے صفحہ ۳۱ سے لے کر صفحہ ۷۳ پر ختم ہوتا ہے اس کے بعد ’’الباب الثانی‘‘ شروع ہوتا ہے۔ اصل خطبہ میں جس کی وجہ سے ساری کتاب کا نام ’’خطبہ الہامیہ‘‘ رکھا گیا قربانی کی حکمت اور اس کا فلسفہ بیان کیا گیا ہے اور باقی چار ابواب میں جو آپ نے بعد میں رقم فرمائے اپنے دعویٰ پر روشنی ڈالی ہے اور قرآن مجید واحادیث سے اپنے دعویٰ کی صداقت اور تائید میں دلائل دیئے ہیں۔ اس میں ایک اشتہار چندہ منارۃ المسیح بزبان اُردو بطور ضمیمہ خطبہ الہامیہ شائع کیا گیا ہے جس میں حضرت اقدس نے منارۃ المسیح کے اغراض و مقاصد کا ذکر فرمایا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معراج کی دو قسمیں معراج مکانی اور معراج زمانی ذکر فرما کر معراج زمانی کے لحاظ سے ’’مسیح موعود‘‘ کی مسجد کو **مسجد اقصیٰ** قرار دیا ہے اور اس اشتہار کے آخر میں آپ نے ۲۸/ مئی ۱۹۰۰ء تاریخ تحریر فرمائی ہے۔

اوراس سے پہلے طبع اوّل کے ٹائٹل پیج کے صفحہ ۲ سے ا، ب، ج صفحات اوراس طبع کے صفحہ ۳ سے صفحہ ۱۱ تک عربی زبان میں جو ''اَلْاِعْلَان'' شائع شدہ ہے اس کے نیچے ۲۵؍اگست ۱۹۰۱ء تاریخ درج ہے اور حاشیہ متعلقہ خطبہ الہامیہ جو زیرعنوان ''ما الفرق بین اٰدم و المسیح الموعود'' اور ''الحالة الموجودة تدعو المسیح الموعود و المھدی المعھود'' جو کتاب کے آخر میں طبع اول کے صفحہ ا سے صفحہ ش تک اوراس طبع کے صفحہ ۳۰۷ سے صفحہ ۳۳۴ تک درج ہے۔اس کے آخر میں ۱۷؍اکتوبر ۱۹۰۲ء تاریخ لکھی ہے۔ان تاریخوں سے ظاہر ہے کہ اصل خطبہ کے علاوہ جو آپ نے ۱۱؍اپریل ۱۹۰۰ء کو دیا تھا باقی چارابواب اور دوسرے اشتہار اور حواشی آپ نے مئی ۱۹۰۰ء سے لے کر ا کتوبر ۱۹۰۲ء تک کے درمیانی عرصہ میں کسی وقت تصنیف فرمائے اوراس کی اشاعت موجودہ مکمل کتاب کی صورت میں اکتوبر ۱۹۰۲ء کے بعد ہوئی۔

## خطبہ الہامیہ ایک خدائی نشان ہے

عید الاضحیٰ ۱۱؍اپریل ۱۹۰۰ء کی تقریب میں شمولیت کے لئے ۱۰؍اپریل سے ہی مہمانوں کی آمد قادیان میں شروع ہوگئی تھی اور بٹالہ، امرتسر، لاہور، سیالکوٹ، جموں، پشاور، گجرات، جہلم، راولپنڈی، کپورتھلہ، پٹیالہ، سنور وغیرہ بہت سے مقامات سے مہمان پہنچ چکے تھے۔اخبار الحکم ۱۷؍اپریل ۱۹۰۰ء میں روئیداد جلسہ عید اضحیٰ کے عنوان کے تحت لکھا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے:-

> یوم العرفات کو علی الصبح حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے بذریعہ ایک خط کے حضرت مولانا نورالدین صاحب کو اطلاع دی کہ ''میں آج کا دن اوررات کا کسی قدر حصّہ اپنے اوراپنے دوستوں کے لئے دُعا میں گذارنا چاہتا ہوں۔اس لئے وہ دوست جو یہاں موجود ہیں اپنا نام اور جائے سکونت لکھ کر میرے پاس بھیج دیں تا کہ دعا کرتے وقت مجھے یادرہے'' (اس پر تعمیل ارشاد میں ایک فہرست احباب کی ترتیب دے کر حضورؑ کی خدمت میں بھیج دی گئی۔مغرب وعشاء میں حضورؑ تشریف لائے۔جو جمع کی گئیں بعد فراغت فرمایا:-

''چونکہ میں خدا تعالیٰ سے وعدہ کر چکا ہوں کہ آج کا دن اور رات کا حصہ دعاؤں میں گذاروں۔اس لئے میں جاتا ہوں تا کہ تخلّف وعدہ نہ ہو۔''

یہ فرما کر حضورؑ تشریف لے گئے اور دعا میں مشغول ہو گئے۔دوسری صبح عید کے دن مولوی عبدالکریم صاحب نے اندر جا کر حضرت اقدس سے تقریر کرنے کے لئے خصوصیت سے عرض کی۔اس پر حضورؑ نے فرمایا:۔

''خدا نے ہی حکم دیا ہے۔'' اور پھر فرمایا کہ ''رات الہام ہوا ہے کہ مجمع میں کچھ عربی فقرے پڑھو۔میں کوئی اور مجمع سمجھتا تھا۔شاید یہی مجمع ہو۔''

............ جب حضرت اقدسؑ عربی خطبہ پڑھنے کے لئے تیار ہوئے تو حضرت مولوی عبدالکریم صاحب اور حضرت مولوی نورالدین صاحب کو حکم دیا کہ وہ قریب تر ہو کر اس خطبہ کو لکھیں۔جب حضرات مولوی صاحبان تیار ہو گئے تو حضور نے **یاعباداللہ** کے الفاظ سے عربی خطبہ شروع فرمایا...... اثنائے خطبہ میں حضرت اقدس نے یہ بھی فرمایا۔

''اب لکھ لو پھر یہ لفظ جاتے ہیں''

جب حضرت اقدس خطبہ پڑھ کر بیٹھ گئے تو اکثر احباب کی درخواست پر مولانا مولوی عبدالکریم صاحب اس کا ترجمہ سنانے کے لئے کھڑے ہوئے۔اس سے پیشتر کہ مولانا موصوف ترجمہ سنائیں حضرت اقدس نے فرمایا کہ

''اس خطبہ کو کل عرفہ کے دن اور عید کی رات میں جو میں نے دعائیں کی ہیں ان کی قبولیت کے لئے نشان رکھا گیا تھا کہ اگر میں یہ خطبہ عربی زبان میں ارتجالاً پڑھ گیا تو وہ ساری دعائیں قبول سمجھی جائیں گی۔**الحمد للہ** کہ وہ ساری دُعائیں بھی خدا تعالیٰ کے وعدہ کے موافق قبول ہو گئیں۔''

ابھی مولانا عبدالکریم صاحب ترجمہ سُنا ہی رہے تھے کہ حضرت اقدس فرطِ جوش کے ساتھ سجدۂ شکر میں جا پڑے۔حضورؑ کے ساتھ تمام حاضرین نے سجدۂ شکر ادا کیا۔سجدہ سے سر اُٹھا کر حضرت اقدس نے فرمایا کہ

''ابھی میں نے سرخ الفاظ میں لکھا دیکھا ہے کہ **''مبارک''** یہ گویا قبولیت کا نشان ہے۔''

(ملفوظات جلد اول صفحہ ۳۲۴، ۳۲۵)

تاریخ احمدیت میں حضرت منشی ظفر احمد صاحب کپورتھلوی اور حضرت بھائی عبدالرحمٰن صاحب قادیانی کی روایات خلاصۃً تحریر ہوئی ہیں۔

حضرت منشی ظفر احمد صاحب کپورتھلوی فرماتے ہیں کہ

''حضور نے کھڑے ہوکر **یـــا عبـــاد اللہ** کے لفظ سے فی البدیہ عربی خطبہ پڑھنا شروع کیا۔آپ نے ابھی چند فقرے ہی کہے تھے کہ حاضرین پر جن کی تعداد کم وبیش دوسو تھی وجد کی ایک عجیب کیفیت طاری ہوگئی۔محویّت کا یہ عالم تھا کہ بیان سے باہر ہے۔خطبہ کی تاثیر کا وہ اعجازی رنگ پیدا ہوگیا کہ اگرچہ مجمع میں عربی دان معدودے چند تھے مگر سب سامعین ہمہ تن گوش تھے۔''

(تاریخ احمدیت جلد۲صفحہ۸۴تفصیل کے لئے دیکھئے روایات صحابہ جلد۱۳صفحہ۳۸۵۔۳۸۶)

حضرت بھائی عبدالرحمٰن قادیانی فرماتے ہیں کہ

''............حضرت مسیح موعودعلیہ السّلام کی حالت یہ تھی کہ آپ کی شکل وصورت زبان اورلب ولہجہ سے معلوم ہوتا تھا کہ یہ آسمانی شخص ایک دوسری دُنیا کا انسان ہے جس کی زبان پرعرش کا خدا کلام کررہا ہے۔خطبہ کے وقت آپ کی حالت اورآواز میں ایک تغیر محسوس ہوتا تھا۔ہرفقرہ کے آخر میں آپ کی آواز بہت دھیمی اور باریک ہو جاتی تھی۔اس وقت آپ کی آنکھیں بند تھیں، چہرہ سُرخ اورنہایت درجہ نورانی۔خطبہ کے دوران میں حضور نے خطبہ لکھنے والوں کو مخاطب ہوکرفرمایا کہ اگر کوئی لفظ سمجھ میں نہ آئے تو اسی وقت پوچھ لیں ممکن ہے کہ بعد میں مَیں خودبھی نہ بتا سکوں۔پھر اس قدر تیزی سے آپ کلمات بیان فرماتے تھے کہ زبان کے ساتھ قلم کا چلنا مشکل ہو جاتا تھا۔ان ہردو وجوہ سے مولوی عبدالکریم صاحب اور مولوی نورالدین صاحب کو جو خطبہ نویسی کے لئے مقرر تھے بعض دفعہ الفاظ پوچھنا پڑتے تھے۔''

(تاریخ احمدیت جلد۲صفحہ۸۴۔تفصیل کے لئے دیکھئے روایات حضرت بھائی عبدالرحمٰن صاحب قادیانی سیرت المہدی جلددوم تتمہ صفحہ۳۶۵تا۳۷۱)

اسی خطبہ سے متعلق حضرت مسیح موعودعلیہ السلام نے کتاب تعطیر الانام موجودہ خلافت لائبریری ربوہ کے ورق پراپنے قلم مبارک سے دوخوابیں تحریرفرمائی ہیں۔۱۹/اپریل ۱۹۰۰ء کی تاریخ دے کر حضور نے

میاں عبداللہ صاحب سنوری کی مندرجہ ذیل خواب لکھی ہے کہ

''میاں عبداللہ سنوری کہتے ہیں کہ منشی غلام قادر مرحوم سنور والے یہاں آئے ہیں۔اُن سے اُنہوں نے پوچھا ہے کہ اس جلسہ کی بابت اس طرف کی خبر دو کیا کہتے ہیں۔تو اس نے جواب دیا کہ اُوپر بڑی دھوم مچ رہی ہے۔''

یہ خواب بعینہٖ سید امیر علی شاہ صاحب کے خواب سے مشابہ ہے کیونکہ انہوں نے دیکھا تھا کہ جس وقت عربی خطبہ بروز عید پڑھا جاتا تھا اس وقت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام جلسہ میں موجود ہیں اور اس خطبہ کو سُن رہے ہیں۔یہ خواب عین خطبہ پڑھنے کے وقت ہی بطور کشف اس جگہ بیٹھے ہوئے ان کو معلوم ہو گیا تھا۔''

(تذکرہ حاشیہ صفحہ ۲۹۰۔ایڈیشن چہارم)

اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام اسی خطبہ الہامیہ سے متعلق اپنی کتاب حقیقۃ الوحی میں فرماتے ہیں:۔

''۱۱/اپریل ۱۹۰۰ء کو عید اضحیٰ کے دن صبح کے وقت مجھے الہام ہوا کہ **آج تم عربی میں تقریر کرو تمہیں قوت دی گئی**۔اور نیز یہ الہام ہوا۔

**کَلَامٌ اُفْصِحَتْ مِنْ لَّدُنْ رَبٍّ کَرِیْمٍ**

یعنی اس کلام میں خدا کی طرف سے فصاحت بخشی گئی ہے۔

............تب میں عید کی نماز کے بعد عید کا خطبہ عربی زبان میں پڑھنے کے لئے کھڑا ہو گیا اور خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ غیب سے مجھے ایک قوت دی گئی اور وہ فصیح تقریر عربی میں فی البدیہ میرے مُنہ سے نکل رہی تھی کہ میری طاقت سے بالکل باہر تھی اور میں نہیں خیال کر سکتا کہ ایسی تقریر جس کی ضخامت کئی جزو تک تھی ایسی فصاحت اور بلاغت کے ساتھ بغیر اس کے کہ اوّل کسی کاغذ میں قلمبند کی جائے، کوئی شخص دنیا میں بغیر خاص الہام الٰہی کے بیان کر سکے۔جس وقت یہ عربی تقریر جس کا نام **خطبہ الھامیہ** رکھا گیا لوگوں میں سُنائی گئی اس وقت حاضرین کی تعداد شاید دو۲۰۰سو کے قریب ہوگی۔سبحان اللہ اُس وقت ایک غیبی چشمہ کُھل رہا تھا۔مجھے معلوم نہیں کہ میں بول رہا تھا یا میری زبان سے کوئی فرشتہ کلام کر رہا تھا کیونکہ میں جانتا تھا کہ اس کلام میں میرا دخل نہ تھا خود بخود

بنے بنائے فقرے میرے منہ سے نکلتے جاتے تھے اور ہر ایک فقرہ میرے لئے ایک نشان تھا...... یہ ایک علمی معجزہ ہے جو خدا نے دکھلایا اور کوئی اس کی نظیر پیش نہیں کرسکتا‘‘

(حقیقۃ الوحی۔ روحانی خزائن جلد ۲۲ صفحہ ۳۷۵، ۳۷۶ نیز دیکھو نزول المسیح صفحہ ۲۱۰ و سرورق خطبہ الہامیہ)

پس خطبہ الہامیہ خدا تعالیٰ کا ایک عظیم الشان نشان ہے جو ۱۱؍ اپریل ۱۹۰۰ء کو ظاہر ہوا۔

# لُجَّةُ النُّور

یہ کتاب حضرت مسیح موعود علیہ السّلام نے اسلامی ممالک عرب اور فارس اور روم اور بلاد الشام وغیرہ کے متقی بندوں اور صالح علماء اور مشائخ کو تبلیغ کرنے کے لئے بصورت مکتوب تصنیف فرمائی اور اس کی تصنیف کا حقیقی محرک وہ الہام اور رؤیا ہوئے جن میں آپ کو اللہ تعالیٰ نے یہ بشارت دی تھی کہ مختلف ممالک کے صلحاء اور نیک بندے آپ پر ایمان لائیں گے اور آپ کے لئے دعائیں کریں گے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ آپ کو برکت پر برکت دے گا یہاں تک کہ بادشاہ آپ کے کپڑوں سے برکت ڈھونڈیں گے۔

یہ کتاب ۱۹۰۰ء میں لکھی گئی۔ کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت اقدس کا ارادہ کئی باب لکھنے کا تھا (دیکھو صفحہ ۶ لجّۃ النّور) مگر ایک ہی باب آپ نے لکھا اور پھر معلوم ہوتا ہے آپ کی توجہ دوسری کتب کی طرف مبذول ہوگئی اور اس کتاب کی عام اشاعت آپ کی وفات کے بعد فروری ۱۹۱۰ء میں ہوئی۔

اس کتاب کے شروع میں آپ نے اپنی کنیت ابو محمود احمد تحریر فرمائی ہے اور اس میں آپ نے اپنے دعویٰ مسیح موعود اور مہدی معہود کی صداقت ثابت کرنے کے لئے ضرورتِ زمانہ کو بطور دلیل پیش کیا ہے اور اپنے آبائی سوانح، اپنے الہام ربّانی سے مشرف ہونے اور اپنے زمانہ کے حالات کا شرح وبسط سے ذکر فرمایا ہے اور قوموں اور مذاہب میں تفرقہ کا ذکر کرتے ہوئے عالم اسلامی کی دینی اور دنیوی ابتر حالت کا نہایت المناک نقشہ کھینچا ہے۔ ان کے آپس میں افتراق و انشقاق اور اُن کے عقائد فاسدہ اور مسلمان علماء اور صوفیاء اور عامۃ المسلمین کی خرابیوں اور الحاد و بے دینی اور اسلام پر حملہ آور دشمنوں کے سامنے ان کی بے کسی اور بے بسی کا تفصیلی ذکر فرمایا ہے اور آخر میں پادریوں کے حملوں کا ذکر کر کے یہ خوشخبری دی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے ہاتھوں پر انہیں شکست فاش دی ہے اور وہ میدان سے بھاگنے پر مجبور ہو چکے ہیں اور فرمایا ہے کہ

"اليوم يئس الذين كانوا يصولون على الاسلام"

(لُجّة النُّور۔روحانی خزائن جلد۱۶صفحہ۴۷۵)

یعنی آج اسلام پر حملہ آور کفار نا امید ہو گئے ہیں اور تحدیث نعمت کے طور پر فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مصلحین کی تمام شرائط مجھ میں جمع کر دی ہیں اور اس نے مجھے ہر قسم کی برکات سے نوازا اور میری ہر آرزو پوری کی اور ہر قسم کی دینی و دنیوی نعمتوں سے مجھے مالا مال کیا ہے۔ان نعمتوں کا تفصیلی ذکر کرتے ہوئے اس نعمت کا بھی ذکر فرمایا ہے کہ بعض اوقات انسان اس خیال سے افسردہ اور دل شکستہ اور غمگین رہتا ہے کہ اس کا کوئی بیٹا نہیں ہوتا جو اس کی وفات کے بعد اس کا وارث ہو مگر اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس قسم کا غم مجھے ایک لمحہ کے لئے بھی نہیں ہوا۔ و اعطانی ربی ابناءً الخدمة ملّتہٖ کیونکہ میرے رب نے مجھے اپنی جناب سے بیٹے عطا کئے ہیں جو دین اسلام کی خدمت کریں گے۔ (لجّة النور۔روحانی خزائن جلد۱۶صفحہ۳۹۸)

اس کتاب میں آپ نے اس بہتان کی بھی تردید فرمائی ہے کہ نعوذ باللہ آپ نے اپنی کتب میں صالح علماء کی ہتک کی ہے۔آپ فرماتے ہیں۔

"ہم نیک اور صالح علماء اور مہذب شرفاء کی ہتک سے خدا تعالیٰ کی پناہ مانگتے ہیں خواہ وہ مسلمان ہوں یا آریہ یا عیسائی یا کسی اور مذہب کے ہوں بلکہ ہم تو اُن کے سفہا اور بے ہودہ گو لوگوں میں سے بھی صرف ان کا ذکر کرتے ہیں جو اپنی فضول گوئی اور بد گوئی اور سبّ و شتم میں مشہور ہو چکے ہیں۔لیکن جو لوگ سفاہت اور بدزبانی سے بَری ہیں۔ہم ان کا خیر سے ذکر کرتے اور ان کی تکریم و احترام کرتے اور ان سے بھائیوں کی طرح محبت رکھتے ہیں۔" (ترجمہ از لُجّة النُّور۔روحانی خزائن جلد۱۶صفحہ۴۰۹)

اور اس کتاب میں حضرت اقدس نے یہ عظیم الشان پیشگوئی بھی درج فرمائی ہے کہ "اللہ تعالیٰ میری نصرت فرمائے گا یہاں تک کہ میرا امر یا میری دعوت زمین کے مشارق و مغارب میں پہنچے گی۔"

(ترجمہ از لُجّة النُّور۔روحانی خزائن جلد۱۶صفحہ۴۰۸)

اصل کتاب عربی میں ہے اور اس کے نیچے فارسی زبان میں ترجمہ بھی لکھا گیا ہے۔

خاکسار

جلال الدین شمسؔ

ٹائیٹل بار اول

هذا هو الكتاب الذي الهمت حصة منه من رب العباد - في يوم عيد من الاعياد - فقرءته على الحاضرين - بانطاق الروح الامين - من غير مدد الترقيم والتدوين - فلا شك انه اٰية من الاٰيات - وما كان لبشر ان ينطق كمثلي مرتجلا مستحضرا في مثل هذه العبارات - وكان الناس يرتقبون طبعه رقبة يوم العيد - ويستطلعون بعيون المشتاق المريد - فالحمد لله الذي اراهم مقصودهم بعد الانتظار - ووجد واطلهم كبستان مذللة اغصانه من الثمار - وانه صنيعة احسان الحضرة - ومطية تبليغ الناس الى السعادة - وانه غيث من الله بعد ما امحلت البلاد وعم الفساد - ولن تجد هذه المعارف في الآثار المنتقاة المدونة من الثقات - بل هي حقائق اوحيت اليّ من رب الكائنات - وانه اظهار تام وهل بعد المسيح كتم - وهل بعد خاتم الخلفاء على السر ختم - وليس من العجب ان تسمع من خاتم الائمة - نكاتا ما سمعت من قبلُ من علماء الملة - بل العجب كل العجب ان يأتي المسيح الموعود والامام المنتظر وحكمُ الناس وخاتم الخلفاء - ثم لا يأتي بمعرفة جديدة من حضرة الكبرياء - ويتكلم كتكلم العامة من العلماء - ولا يفرق قرابتنا بين الظلمة والضياء - واني سميت هذه الرسالة

# خُطبةً اِلهاميّةً

وَاِنّي عَلَّمتُها اِلهامًا مِّن رَّبّي وكانت اٰيةً

تعداد الاشاعة ۲۱۰۰

ثمن نسخة واحدة عـ ۸/

وانها طبع في مطبع ضياء الاسلام قاديان باهتمام الحكيم فضل الدين البهيروي في سنة ۱۳۱۹ من الهجرة المقدسة

﴿۱﴾

# آلاعلان

ايّهـا الاخـوان من العرب وفارس والشام. وغيرها من بلاد الاسلام. اعـلـموا رحمكم اللّٰه انی کتبت هٰذا الکتاب لکم ملهمًا من ربّی. واُمرت ان ادعـوکـم الـی صـراط هُديتُ اليه و اُؤدبکم بادبی. وهٰذا بعدما انقطع الامل مِن علماء هٰذه الديار. وتحقق انهم لا يبالون عقبی الدار. وانقطعت حرکتهم الـی الـصـدق مـن تـفـالـجٍ لامـن فالجٍ. وما نفعهم اثر دواء ولاسعی معالج. ومـابـقـی لِاَجَـارِد الـمـعـارف فی ارضهم مرتع. ولا فی اهلها مطمع. فعند ذالک الـقـی فی قلبی من الحضرة. ان اٰوی اليکم لطلب النصرة. لتکونوا انـصاری کاهل المدينة ومن نصرنی وصدقنی فقد ارضی ربه وخيرَ الْبرية. وان شـرالـد واب الـصّـم الـبـکم الذين لا يصغون الی الحق والحکمة. ولا يسـمـعون برهانًا ولوکان من الحجج البالغة. واذا قيل لهم اٰمنوا بما اتاکم مـن ربّـکم من الحقّ والبيّنة. بعد ايام کثرت الفِرق واختلافهم فيها وتلاطم بـحـرالـضـلالة. قـالـوا لانـعـرف مـاالـحـق وانا وجدنا اٰبَاء نا علی عقيدة. وانـاعـليها الی يوم المنيّة. وماقلت لهم الاما قال القراٰن. فما کان جوابهم الاالسب والهذيان. وان اللّٰه قد علّمنی ان عيسی ابن مريم قد مات. ولحق الامـوات. وامـاالـذی کـان نازلا من السماء. فهو هٰذا الـقـائم بينکم کما اوحـی الـيّ من حضرة الکبرياء. وکـانت حقيقة النزول ☆ ظهور المسيح الـمـوعـود عند انقطا ع الاسباب. وضعف الدولة الاسلامية وغلبة الاحزاب

☆ **الحاشية** – اعـلـمـوا انّ لـفـظ الـنـزول قـد اختيـر لـلمسيح الموعود للوجهين (۱) احـد هـمـا لاظهـار انقطا ع الاسباب الارضية کالحکومة والرياسة والوسائل الحربية فی مُـلک يُـبعـث فيه من الحضرة الاحديّة. کانّه کانت اشارة الٰی ان المسيح الموعود لايأ تی الا فـی مُـلک لايبـقٰی فيه للاسلام قوةٌ ولا لـلـمسـلـمـيـن طاقة ومع ذالک يقومون للانکار و

وکان ھٰذا اشارة الی ان الامر کله ینزل من السماء. من غیر ضرب الاعناق وقتل الاعداء. ویُریٰ کالشمس فی الضیاء. ثم نقل اهل الظاهر ھٰذه الاستعارة الی الحقیقة. فھٰذه اوّل مصیبة نزلت علٰی ھٰذه الملة. وما اراد اللّٰه من انزال المسیح. الّا لیُری مقابلة الملتین بالتصریح. فان نبینا المصطفٰی کان مثیل موسٰی. وکانت سلسلة خلافة الاسلام. کمثل سلسلة خلافة الکلیم من اللّٰه العلام. فوجب من ضرورة ھٰذه المماثلة والمقابلة ان یظهر فی اٰخر ھٰذه السلسلة مسیح کمسیح السلسلة الموسویة. ویهود کالیهود الذین کفّروا عیسٰی وکذبوه و ارادوا قتله وجروه الٰی ارباب الحکومة فمن العجب ان علماء الاسلام اعترفوا بان الیهود الموعودون فی اٰخر الزمان لیسوا یهودًا فی الحقیقة بل هم مثلهم من المسلمین فی الاعمال وَالعادة. ثم یقولون مع ذالک ان المسیح ینزل من السماء. وهو ابن مریم رسول اللّٰه فی الحقیقة لامثیله من الاصفیاء. فکانهم حسبوا ھٰذه الامة اردء الامم واخبثهم فانهم زعموا ان المسلمین قوم لیس فیهم احد یقال له انه مثیل بعض الاخیار السابقین. وامّا مثیل الاشرار فکثیرفیهم ففکروا فیه یامعشر العاقلین. ثم ان مسئلة نزول عیسٰی نبی اللّٰهِ کانت من اختراعات النصرانیین. واماالقراٰن فتوفاه والحقه بالمیتین. وما اضطرت النصارٰی الٰی نحت ھٰذه العقیدة الواهیة الا

---

**بقیة الحاشیة** ۔ یریدون اَن یطفئوا نور اللّٰه فضلا من ان یکونوا من الانصار فیؤیّد المسیح من لدن ربّ السماء ولایکون علیه منّة احد من ملوک الارض واهل الدول والامراء ولایستعمل السیف والسنان فکانّه نزل من السماء ونصره اللّٰه من لدنه و أعان (۲) ثانیهما لاظهار شهرة المسیح الموعود فی اسرع الاوقات والزمان فی جمیع البلدان. فان الشئ الذی ینزل من السماء یراه کل احدٍ من قریبٍ وبعیدٍ ومن الاطراف والانحاء. ولایبقٰی علیه سِتْرٌ فی اَعْین ذوی الانصاف. ویشاهد کبرقٍ یبرق من طرفٍ الی طرفٍ حتّی یحیط کدائرةٍ علی الاطراف. منه

فـي ايـام اليـأس وقـطع الامل من النصرة الموعودة. فان اليهود كانوا يسخرون منهـم ويـضـحـكـون عـليهم ويؤذونهم بانواع الكلمات. عندما رَأَوْا خذلانهم وتـقـلبهـم فـي الأفـات. فـكـانوا يقولون اين مسيحكم الذی كان يزعم انه يرث سـرير داوٗد ويـنـال السلطنة ويـنـجـی اليهـود فتـألـم الـنصارٰی من سماع هٰذه الـمطاعن. و الام الـصبرُ باللّاعـن. فـنـحـتـوا الجوابَين. عند هٰـذين الـطـعنين والـخـطابين. فقالوا ان يسوع ابن مريم وان كان مانال السلطنة فی هٰذه الأوان. ولٰـكـنـه يـنـزل بصورة الملوک الجبارين القهارين فی اٰخر الزمان. فيقطع ايدی اليهـود وارجلهم وانوفهم ويهلكهم باشد العذاب والهوان. ويجلس احبابه بعد هٰـذا العقاب. علٰی سرر مرفوعة موعودة فی الكتاب. و اما قول المسيح انه من اٰمـن بـه فينجيه من الشدائد التی نزلت علٰی بنی اسرائيل. فمعناه انه ينجيه بدمه مـن الـذنـوب لامـن جـور الـحكومة الرومية كما ظنّ وقيل. فحاصل الكلام ان النصارٰی لمّا اٰذاهم طول مكثهم فی المصائب. واطال اليهود السنهم فی امرهم وحسبـوهـم كـالـخـاسـر الخايب. شق عليهم هٰذا الاستهزاء. فنحتوا العقيدتين الـمذكورتين ليسكت الاعداء. وانّ من عادات الانسان. انه يتشبّث بامانی عند هبـوب رياح الحرمان. واٰذا رأی انـه مـابـقـی له مقام رجاء. فيسرّ نفسه باَهْواءٍ. فيـطـلـب مـا نـدّ عـن الاذهـان. وشـذّ عن الأذان. فقد يطلب الكيمياء عند نفاد الاموال. وقد يتوجه الی تسخير النجوم والاعمال. وكذالک النصارٰی اذا وقع عـليهـم قول الاعداء. وما كان مَفَرٌّ من هٰذا البلاء. فنحتوا مانحتوا واتّكئوا علی الامـانی. كماهوسيرة الاسير والعانی. فاشاعوا الاصولين المذكورين كما تعلم وتـرٰی. ووفّـوا حـق الـعـمٰـی. ولـمـا صـار اعتقاد نزول المسيح جزو طبيعتهم. واحاط علی مجاری الفهم وعادتهم. كانت عنايتهم مصروفة لامحالة الی نزول عيسٰـی. ليهـلـک اعـداء هـم ويـجلسهم علی سرر العزة والعُلٰی. فهٰذا هوسبب سـريان هٰذه العقيدة فی الفِرق المسيحية. ومثلهم فی الاسلام يوجدفی الشيعة. فـانّـه لـمّـا طـال عـليهـم امـد الـحرمـان. ومـا قـام فيهم ملک الی قرون من

﴿ب﴾

الـزمـان. نـحتـوا مـن عـنـد انـفسهـم ان مهـديهـم مستترفی مغارة. ويخرج فی اٰخـرالـزمان و يحيی صحابة رسول اللّٰہؐ ليقتلهم بِاذِيّةٍ. وان حسينًا بن علی وان كـان مـانـجّـاهـم مـن ظـلـم يزيد. ولكن ينجّيهم بدمه فی اليوم الأخرمن عذاب شـديـد. وكذالک كل من خسر وخاب نَحَتَ هٰذا الجواب. وسمعت ان فرقة مـن الـوهـابيين الهـنـديين يـنـتـظـرون كـمثـل هٰذه الفرق شيخهم سيد احمدن البـريـلوی وانفدوا اعمارهم فی فلوات منتظرين فهٰؤلاء كلهم محل رحم بمالم يـرجـع احـد مـن كـبـراء هـم الـی هٰـذا الـحيـن. بل رجع المنتظرون اليهم وكم حسـرات فـی قـلـوب الـمـقـبـوريـن. فملخّص القول ان عقيدة رجوع المسيح وحيـاتـه كـانـت مـن نسج النصارٰی ومفترياتهم. ليطمئنوا بالامانی ويذبّوا اليهود وهـمـزاتهم. واما المسلمون فدخلوها من غير ضرورة. و اُخذوا من غير شبكة. واكـلـوا السـم مـن غيـر حلاوة. واذا قبلوا ركنًا من ركنی الملة النصرانية. فما مـعـنـی الانكار من الركن الثانی اعنی الكفّارة. وانـا فصّلنا هٰذه الامور كلها فی الـكـتـاب. وكـفـاک هٰذا ان كنت من الطُّلّاب. ان الذين ظنوا من المسلمين ان عيسٰـی نـازل من السماء مااتبعوا الحق بل هم فی وادی الضلال يتيهون. ما لهم بـذالک مـن علم ان هم الا يخرصون. اَمْ اُوْتوا من البرهان اوعُلّموا من القراٰن فهم بـه مستـمسـكون. كلّا بل اتبعوا اهواء الذين ضلّوا من قبل وتركوا ما قال ربّهم ولا يبـالـون. وقـد ذكر الفرقان ان عيسٰی قـد توفّی فبـأی حـديـث بعد ذالک يؤمنون. الايـفـكـرون فی سرّ مجیٔ المسيح ام علی القلوب اقفالها ام هم قوم لايبصرون. ان الـلّٰـه كـان قـد مَـنّ عـلـی بنی اسرائيل بموسٰی و النبيين الذين جاء وا مـن بعده منهم فـعـصوا انبياء هم ففريقًا كذبوا وفريقًا يقتلون. فاراد اللّٰه ان ينزع منهم نعمته ويؤتيها قـومًـا اٰخرين ثم ينظر كيف يعملون. فبعث مثيل موسٰی من قوم بنی اسماعيل وجعل عـلـمـاء امتـه كـانبيـاء سلسلة الكليم وكسرغرور اليهود بها بما كانوا يستكبرون. واٰتٰـی نبيـنـا كـلّـما اوتی موسٰی وزياده واٰتاه من الكتاب والخلفاء كمثله واحرق به قـلـوب الـذيـن ظـلـمـوا واستـكبـروا لـعلهم يرجعون. فكما انه خلق الازواج كلّها

كذالك جعل السلسلة الاسماعيلية زوجًا للسلسلة الاسرائيلية. وذالك امر نطق به القراٰن ولا ينكره الاالعمون. الا ترى قوله تعالٰى فى سورة الجاثية وَلَقَدْ اٰتَيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ وَ فَضَّلْنٰهُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ وَاٰتَيْنٰهُمْ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَمَا اخْتَلَفُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ. ثُمَّ جَعَلْنٰكَ عَلٰى شَرِيْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَاتَّبِعْهَا وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ[1]. فانظر كيف ذكر اللّٰه تعالٰى هٰهنا سلسلتين متقابلتين سلسلة موسٰى الٰى عيسٰى. وسلسلة نبينا خير الورىٰ الى المسيح الموعود الذى جاء فى زمنكم هٰذا. وانه ماجاء من القريش كما ان عيسٰى ماجاء من بنى اسرائيل. وانه علم لساعة كافة الناس كما كان عيسٰى علما لساعة اليهود. هٰذا ما اشير اليه فى الفاتحة. وما كان حديث يفترىٰ. وقد شهدت السماء باٰياتها وقالت الارض الوقت هٰذا الوقت فاتق اللّٰه ولاتيئس من روح اللّٰه والسلام على من التبع الهُدٰى.

فحاصل الكلام ان القراٰن مملو من ان اللّٰه تعالٰى اختار موسٰى بعد ما اهلك القرون الاولٰى واٰتاه التوراة وارسل لتائيده النبيين تترا. ثم قفا علٰى اٰثارهم بعيسٰى☆. واختار محمدا صلى اللّٰه عليه وسلم بعد ما اهلك اليهود واردىٰ. و

☆ **الحاشية** ۔ اعترض عليّ جاهل من بلدةٍ اسمها جهلٌ يا ذوى الحصاتِ. وفى اٰخرهاحرف الميم ليدل علٰى مسخ القلب والممات. وفرح فرحًا شديدًا باعتراضه وشتمنى وذكرنى باقبح الكلمات. وقال انّ هٰذا الرجل يزعم ان عيسٰى كان من مُتّبعى موسٰى وليس زعمه هٰذا الّا باطلًا وانّ كذبه من اَجْلى البديهيّات. بل اُوْتى عيسٰى شريعةً مستقلةً بالذات. فاغنى الذين كانوا مجتمعين عليه من شريعة الكليم واقام الانجيل مقام التوراة فاعلم ان هٰذا قولٌ لايخرج من فَمٍ اِلّامن فم الذى نُجس بنجاسة الجهل والجهلات. وذاب انف فطنته بجذام التعصّبات. وزعم هٰذا الجاهل كانّه يستدل على دعواه بالفرقان الذى هوالحَكَم عند الخصومات.وقرء قوله تعالٰى وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ

[1] الجاثية:۱۷،۱۸،۱۹

لا شک ولاريب ان السلسلة الموسوية والمحمدية قد تقابلتا وكذالک اراد اللّٰه وقضٰى. واما عيسٰى فهو من خدام الشريعة الاسرائيلية ومن انبياء سلسلة موسٰى. وما اوتى له شريعة كاملة مستقلة ولا يوجد فى كتابه تفصيل الحرام والحلال والوراثة ﴿ح﴾

---

**بقية الحاشية۔** هُدًى وَّنُوْرٌ وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِيْلِ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ[1]. يعنى ببشارة خير الكائنات. ومافهم سرّهذه الاٰية وصال علىّ بصوت هواَنْكر الاصوات. وظنّ انّه اوىٰ الٰى ركن شديد وسبّنى كالقاذفاتِ المفحشات. وقال انّها دليل واضح على ان الانجيل شريعة مستقلة فيااسفًا عليه وعلى غيظه الذى اخرجهٗ من الارض كالحشرات . وان من اشقى الناس من لاعقل له ويعدّ نفسه من ذوى الحصاة. ويعلم كل صبيٍّ وصبية من المسلمين والمسلمات فضلا من البالغين والبالغات. ان القراٰن لايامر اليهود ولاالنصارىٰ ان يتبعوا كتبهم ويثبتوا على شرائعهم بل يدعوهم الى الاسلام واوامره وقد قال اللّٰه فى كتابه العزيز اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ[2] وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ[3]. فكيف يُظنُّ فى اللّٰه القدوسِ انّه يدعوا اليهود والنصارىٰ فى هٰذه الاٰية الى الاسلام يقول انّكم لا تفلحون ابدًا ولا تدخلون الجنّة الابعد ان تكونوا مسلمين. ولا ينفعكم توراتكم ولاانجيلكم الاالقرآن. ثمّ ينسٰى قوله الاول ويامر كل فرقة من اليهود والنصارٰى ان يثبتوا على شرائعهم يتمسكوا بكتبهم ويكفيهم هٰذا لنجاتهم ﴿ح﴾ وان هٰذا الاجمع الضدّين واختلاف فى القراٰن. واللّٰه نزّه كتابه عن الاختلاف بقوله وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا[4] بل الاٰية التى حَرَّف المُعتَرِض معناها كمثل اليهود تشير الى ان بشارت نبينا صلى اللّٰه عليه وسلم كانت موجودةً فى التورات والانجيل فكان اللّٰه يقول مالهم لايعملون علٰى وصايا التوراة والانجيل ولايُسلمون. نعم لوكانت عبارة القراٰن بصيغة الماضى ولم يقل وَلْيَحْكُمْ بل قال وكان النصارىٰ يحكمون بالانجيل فقط مكان ذالک دليلًا علٰى مدعاهُ واما بقية الفاظ هٰذه الاٰيات

---

[1] المائدة:۴۷-۴۸ [2] آل عمران :۲۰ [3] آل عمران:۸۶ [4] النساء:۸۳

والنكاح ومسائل اخرىٰ. والنصارىٰ يُقِرُّون به ولذالک ترى التورات فى ايديهم كما ترى الانجيل وقال بعض فرقهم انانجينامن اثقال شريعة التورات بكفارة دم عيسٰى. واما بعضهم الأخرون فيحرمون ماحرم التوراة ولاياكلون الخنزير كمثل نصارىٰ ارمينيا وهم اقدم من فرق اخرى فى المدى. واتفق كلهم علٰى ان عيسٰى اتٰى بفضل من اللّٰه وان موسٰى اتٰى بالشريعة وسموهما عهد الشريعة وعهد الفضل وسمّوا الاوّل عتيقًا والأخر جديدًا فاسئلهم ان كنت تشک فى هٰذا. فملخّص كلامنا ان اللّٰه توجّه الٰى بنى اسرائيل رحمة منه فاقام سلسلة بموسٰى واتمّها بعيسٰى. وهو اٰخرلبنةٍ لها. ثم توجه الٰى بنى اسماعيل فاقام سلسلة نبينا المصطفٰى. وجعله مثيل الكليم ليرى المقابلة فى كل ما اتٰى. وختم هٰذه السلسلة علٰى مثيل عيسٰى. ليتم النعمة على هٰذه السلسلة كما اتمها على السلسلة الاولٰى. وان كانت السلسلة المحمدية خاليةً من هٰذا المسيح المحمدى. فتلک اذا قسمةٌ ضيزىٰ. ففكروا كل الفكر وليس النُهٰى الا لهٰذا الامريا اولى النُهٰى. ولا ينجى المرء الاالصدق فاطلبوه بدق باب الحضرة. واقبلوا على اللّٰه كل الاقبال لهٰذه الخطّةِ. وادعوه فى جوف الليالى وخرّوا باكين للّٰه ذى العزة والجبروت ولا تمرّوا ضاحكين هامزين واستعيذوا باللّٰه من الطاغوت. ياعباد اللّٰه تذكروا وتيقظوا فان المسيح الحَكَم قداَتٰى. فاطلبوا العلم السماوى ولا تقوّموا متا عكم فى حضرة المولٰى. وواللّٰه انّى من اللّٰه اتيتُ وما افتريتُ وقدخاب من افترىٰ. انّ

---

**بقية الحاشية** ۔ اعنى لفظ فيه نوروهدًى فليس هٰذا دليلًا على كون الانجيل شريعةً مستقلةً اليس الزبور وغيره من كتب انبياء بنى اسرائيل هُدًى للناس ا يوجد فيها ظلمة ولايوجد نور فتفكر و لا تكن من الجاهلين. وانّ النصارىٰ قد ا تفقوا علٰى ان عيسى بن مريم ما ا تاهم بالشريعة واِنّا نكتب هٰهنا شهادة جى.اے ليفرائے الذى هوبشپ لاهور اعنى امام قسوس هٰذه الناحية وكفاک هٰذا ان كنت تخشى من سواد الوجه والذلّة. ورأينا ان نكتب عليحدة هٰذه الشهادة فى الحاشيه. منه

ايـّام الـلّٰـه قـداتَـتْ وحسراتٌ على الذى ابٰى. ولا يُفلح المُعرض حيث أَتٰى. والحق والـحـق اقـول ان مـجـئ الـمسيـح مـن هٰـذه الامة كان امرا مفعولا من الحضرة من مـقـتـضـى الـغيرة. وكان قدّر ظهوره من يوم الخلقة. والسرّفيه ان اللّٰه اراد ان يجعل اٰخرالدنيا كأولها فى نفى الغير والمحوفى طاعة الحضرة الاحدية. واسلاک الناس فى سلک الوحدة الـطبـعية بـعدما دعوا الى الوحدة القهرية. وكان الناس مُفْترقين الـى الـفـرق الـمـختلفة. والاٰراء المتنوعة. والاهواء المتخالفة. ومطيعين للحكومة الشيـطـانية الـدجـالية الـظـلـمـانية. ومـا كـانـوا مـنـفكين حتى تنزل عليهم فوج من الـسـكيـنـة. والشيطان الذى هوثعبان قديم ودجال عظيم ماكان مخلصهم من اسره. وكـان يريد ان ياكلهم كلهم ويجعلهم وقود النار لانه نظر الٰى ايّامه و رَأَى انه مابقى مـن ايام الانظار الا قليلا فخاف ان يكون من المغلوبين. بمالم يكن من المنظرين اِلّا الٰـى هٰـذا الـحيـن فراٰى انه هالک باليقين. فاراد اَنْ يصول صولا هو خاتم صولا ته واٰخـر حـركـاتـه. فـجـمـع كـلـمـا عـنده من مكائده وحِيَله وسلاحه وسائر الاٰلات الحربيّة. فتحرک كالجبال السائرة. والبحار الزاخرة بجميع افواجه ليدخل حمى الـخـلافة مـع ذُرّياته. فعند ذالک انزل اللّٰه مسيحه من السماء بالحربة السماوية. ليـكـون بيـن الـكـفـروالايـمـان فيصلة القسمة. وانزل معه جنده من اٰياته وملائكة سماواته. فاليوم يوم حرب شديد وقتال عظيم بين الداعى الى اللّٰه وبين الداعى الى غيـره. انهـا حـرب مـاسـمـع مثـلهـا فى اول الزمن ولا يسمع بعده. اليوم لايترک الدجال المفتعل ذرة من مكائده الا يستعملها. ولاالمسيح المبتهل ذرة من الاقبال عـلـى الـلّٰـه والتوجه الى المبدء الا ويستوفيها. ويحاربان حربًا شديدًا حتى يعجب قـوتهـما وشدتهما كُلّ من فى السّمآء وترى الجبال قدمُ المسيح ارسخ من قدمها. والبـحـار قـلبـه ارق واجرٰى من ماء ها. وتكون محاربة شديدة وتنجّر الحرب الى اربـعيـن سـنة مـن يـوم ظهـور الـمسيـح حتّى يُسْمع دُعاء المسيح لتقواه و صدقه. وتـنـزل مـلائكة الـنـصـرة ويـجـعـل الـلّٰــه الهــزيـمة عـلــى الثعبـان وفوجـه منة

علی عبده. فترجع قلوب الناس من الشرک الی التوحید ومن حب الشیطان الی حب اللّٰہ الوحید. والی المحویة من الغیریة. والی ترک النفس من الاهواء النفسانیة. فان الشیطان یدعو الی الهویٰ والقطیعة والمسیح یدعو الی الاتحاد والمحویة. وبینهما عداوة ذاتیة من الازل واذا غلب المسیح فاختتم عند ذالک محاربات کلها التی کانت جاریة بین العساکر الرحمانیة والعساکر الشیطانیة. فهناک یکون اختتام دور هٰذه الدنیا ویستدیر الزمان وترجع الفطرت الانسانیة الی هیئتها الاولٰی. الّا الذین احاطتهم الشقوة الازلیة. فاولٰئک من المحرومین. ومن فضل اللّٰه واحسانه انه جعل هٰذا الفتح علٰی ید المسیح المحمدی لیری الناس انه اکمل من المسیح الاسرائیلی فی بعض شیونه وذالک من غیرة اللّٰه التی هیّجها النصاریٰ باطراء مسیحهم. ولما کان شان المسیح المحمدی کذالک فما اکبر شان نبی هو من اُمّتہٖ. اللّٰهم صلّ علیه سلامًا لا یغادر برکة من برکاتک وسَوّد وجوه اعداء ہٖ بتائیداتک واٰیاتک اٰمین.

**الراقم میرزا غلام احمدؐ من مقام القادیان الفنجاب**

لخمس و عشرین من اغسطوس سنه ۱۹۰۱

## تتمہ حاشیہ ٹائیٹل پیج متعلقہ خطبہ الہامیہ

*Bishops Bourno*
*Lahore*
*Aug. 15.01.*

*Dear Sir,*

*The Lord Jesus Christ was certainly not a lawgiver, in the sense in which Moses was, giving a complete descriptive law about such things as clean and unclean food etc. That he did not do this must be evident to any one who reads the New testament with any care or thought whatever. The Mosaic law of meats etc was given in order to develop in the minds of men who were in a very elementary stage of education and religion, the sense of law, and gradually of Holiness and the reverse. It is therefore called in the New testament a "Schoolmaster to bring us to Christ" (gal iii. 24) for it developed a conseience in men which, when awakened,could not find rest in any external or purely ceremonial acts but needed an inner righteousness of heart and life. And it was to bring this that christ came, By His life and death he*

*both deepened in men's minds the sense of what sin really is and how terrible it is and also showed men how they could be reconciled to God, obtaining forgiveness of sins and also power by the gift of the Holy Spirit to live a new life in real holiness, and in love to God and man. What the characteristics of that new life are, you can see by reading the sermon of the mount St. Mathew Chapters V-VII.*

(اس کا ترجمہ دوسرے صفحہ پر دیکھو)

# ترجمہ

از مقام بشپس بورن واقعہ لاہور

مورخہ ۱۵/ اگست ۱۹۰۱ء

جناب

خداوند یسوع مسیح ہرگز شارع نہ تھا جن معنوں میں کہ حضرت موسیٰ صاحب شریعت تھا۔ جس نے ایک کامل مفصل شریعت ایسے امور کے متعلق دی کہ مثلاً کھانے کے لئے حلال کیا ہے اور حرام کیا ہے وغیرہ۔ کوئی شخص انجیل کو بغیر غور کے سرسری نگاہ سے بھی دیکھے تو اس پر ضرور ظاہر ہو جائے گا کہ یسوع مسیح صاحب شریعت نہ تھا۔

موسیٰ کی شریعت کھانے وغیرہ امور کے متعلق اس واسطے نازل ہوئی تھی کہ انسان کا دل تربیت پا کر شریعت کے مفہوم کو پالے اور رفتہ رفتہ مقدس اور غیر مقدس کو سمجھنے لگے کیونکہ انسان اس وقت تعلیم و مذہب کی ابتدائی منزل میں تھا۔ اس لئے انجیل میں کہا گیا ہے کہ موسیٰ کی شریعت ایک اُستاد تھی جو ہمیں مسیح تک لائی کیونکہ اس شریعت نے انسان کے دل میں ایک ایسی فطرت پیدا کر دی جو کہ ترقی پا کر صرف بیرونی اور رسمی اعمال پر قانع نہ ہوئی بلکہ دل اور رُوح کی اندرونی راستی کی تلاش کرنے والی ہوئی۔ اس راستی کے لانے کے واسطے مسیح آیا۔ اپنی زندگی اور موت کے ذریعہ سے اُس نے لوگوں کے دلوں میں یہ سمجھ ڈال دی کہ گناہ کیا ہے اور وہ کیسا خوفناک ہے اور گناہوں کی معافی حاصل کر کے اور روح القدس کے عطیہ سے ہم تقدس کی نئی زندگی پا کر اور خدا اور انسان کے درمیان محبت قائم کر کے خدا کو پھر راضی کر سکتے ہیں۔ متی باب ۵ و ۷ میں پہاڑی تعلیم کے پڑھنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اس نئی زندگی کا طرز طریق کیا تھا۔ (دستخط جے اے لیفرائے بشپ لاہور)






# ضمیمہ خطبہ الہامیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نحمدہٗ نصلّی علٰی رسولہ الکریم

# اشتہار چندۂ منارۃ المسیح

”بخرام کہ وقت تو نزدیک رسید و پائے محمدیاں بر منار بلند تر محکم افتاد“

(یہ وہ **الہام** ہے جو براہین احمدیہ میں درج ہے جس کو شائع ہوئے بیس برس گذر گئے)

---

خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے قادیاں کی مسجد جو میرے والد صاحب مرحوم نے مختصر طور پر دو بازاروں کے وسط میں ایک اونچی زمین پر بنائی تھی اب شوکتِ اسلام کے لئے بہت وسیع کی گئی اور بعض حصہ عمارات کے اَور بھی بنائے گئے ہیں لہٰذا اب یہ مسجد اور رنگ پکڑ گئی ہے۔ یعنی پہلے اس مسجد کی وسعت صرف اس قدر تھی کہ بمشکل دو سو آدمی اس میں نماز پڑھ سکتا تھا لیکن اب دو ہزار کے قریب اس میں نماز پڑھ سکتا ہے اور غالباً آئندہ اور بھی یہ مسجد وسیع ہو جائے گی۔ میرے دعویٰ کی ابتدائی حالت میں اس مسجد میں جمعہ کی نماز کے لئے زیادہ سے زیادہ پندرہ یا بیس آدمی جمع ہوا کرتے تھے لیکن اب خدا تعالیٰ کا یہ فضل ہے کہ تین سو یا چار سو نمازی ایک معمولی اندازہ ہے اور کبھی سات سو یا آٹھ سو تک بھی نمازیوں کی نوبت پہنچ جاتی ہے۔ لوگ دُور دُور سے نماز پڑھنے کے لئے آتے ہیں۔ یہ عجیب خدا تعالیٰ کی قدرت ہے کہ پنجاب اور ہندوستان کے مولویوں نے بہت زور مارا کہ ہمارا سلسلہ ٹوٹ جائے اور درہم برہم ہو جائے لیکن جوں جوں وہ بیخ کنی کے لئے کوشش کرتے گئے اَور بھی ترقی ہوتی گئی اور ایک خارق عادت

طور پر یہ سلسلہ اس ملک میں پھیل گیا۔ سو یہ ایسا امر ہے کہ ان کے لئے جو آنکھیں رکھتے ہیں ایک نشان ہے۔ اگر یہ انسان کا کاروبار ہوتا تو ان مولویوں کی کوششوں سے کب کا نابود ہو جاتا۔ مگر چونکہ یہ خدا کا کاروبار اور اس کے ہاتھ سے تھا اس لئے انسانی مزاحمت اس کو روک نہیں سکی۔

﴿ب﴾ اب اس مسجد کی تکمیل کے لئے ایک اَور تجویز قرار پائی ہے اور وہ یہ ہے کہ مسجد کی شرقی طرف جیسا کہ احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا منشاء ہے ایک نہایت اونچا منارہ بنایا جائے اور وہ منارہ تین کاموں کے لئے مخصوص ہو:۔

اوّل یہ کہ تا مؤذن اس پر چڑھ کر پنج وقت بانگِ نماز دیا کرے اور تا خدا کے پاک نام کی اونچی آواز سے دن رات میں پانچ دفعہ تبلیغ ہو اور تا مختصر لفظوں میں پنج وقت ہماری طرف سے انسانوں کو یہ ندا کی جائے کہ وہ ازلی اور ابدی خدا جس کی تمام انسانوں کو پرستش کرنی چاہیئے صرف وہی خدا ہے جس کی طرف اس کا برگزیدہ اور پاک رسول محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم رہنمائی کرتا ہے۔ اس کے سوا نہ زمین میں نہ آسمان میں اَور کوئی خدا نہیں۔

دوسرا مطلب اس منارہ سے یہ ہوگا کہ اس منارہ کی دیوار کے کسی بہت اونچے حصے پر ایک بڑا لالٹین نصب کر دیا جائے گا جس کی قریباً ایک سَو روپیہ یا کچھ زیادہ قیمت ہوگی۔ یہ روشنی انسانوں کی آنکھیں روشن کرنے کے لئے دُور دُور جائے گی۔

تیسرا مطلب اس منارہ سے یہ ہوگا کہ اس منارہ کی دیوار کے کسی اونچے حصے پر ایک بڑا گھنٹہ جو چار سو یا پانسو روپیہ کی قیمت کا ہوگا نصب کر دیا جائے گا تا انسان اپنے وقت کو پہچانیں اور انسانوں کو وقت شناسی کی طرف توجہ ہو۔

یہ تینوں کام جو اس منارہ کے ذریعہ سے جاری ہوں گے ان کے اندر تین حقیقتیں مخفی ہیں۔ اوّل یہ کہ بانگ جو پانچ وقت اونچی آواز سے لوگوں کو پہنچائی جائے گی اس کے نیچے یہ حقیقت مخفی ہے کہ اب واقعی طور پر وقت آ گیا ہے کہ **لا الٰہ الا اللّٰہ** کی آواز ہر ایک کان تک پہنچے۔ یعنی اب وقت خود بولتا ہے کہ اُس ازلی ابدی زندہ خدا کے سوا جس کی طرف

پاک رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے رہنمائی کی ہے اور سب خدا جو بنائے گئے ہیں باطل ہیں۔ کیوں باطل ہیں؟ اس لئے کہ اُن کے ماننے والے کوئی برکت اُن سے پا نہیں سکتے۔ کوئی نشان دکھا نہیں سکتے۔

دوسرے وہ لالٹین جو اس منارہ کی دیوار میں نصب کی جائے گی اس کے نیچے حقیقت یہ ہے کہ تا لوگ معلوم کریں کہ آسمانی روشنی کا زمانہ آ گیا اور جیسا کہ زمین نے اپنی ایجادوں میں قدم آگے بڑھایا ایسا ہی آسمان نے بھی چاہا کہ اپنے نوروں کو بہت صفائی سے ظاہر کرے تا حقیقت کے طالبوں کے لئے پھر تازگی کے دن آئیں اور ہر ایک آنکھ جو دیکھ سکتی ہے آسمانی روشنی کو دیکھے اور اُس روشنی کے ذریعہ سے غلطیوں سے بچ جائے۔

تیسرے وہ گھنٹہ جو اس منارہ کے کسی حصہ دیوار میں نصب کرایا جائے گا اس کے نیچے یہ حقیقت مخفی ہے کہ تا لوگ اپنے وقت کو پہچان لیں یعنی سمجھ لیں کہ آسمان کے دروازوں کے کھلنے کا وقت آ گیا۔ اب سے زمینی جہاد بند کئے گئے اور لڑائیوں کا خاتمہ ہو گیا جیسا کہ حدیثوں میں پہلے لکھا گیا تھا کہ جب مسیح آئے گا تو دین کے لئے لڑنا حرام کیا جائے گا۔ سو آج سے دین کے لئے لڑنا حرام کیا گیا۔ اب اس کے بعد جو دین کے لئے تلوار اُٹھاتا ہے اور غازی نام رکھا کر کافروں کو قتل کرتا ہے وہ خدا اور اس کے رسول کا نافرمان ہے۔ صحیح بخاری کو کھولو اور اُس حدیث کو پڑھو کہ جو مسیح موعود کے حق میں ہے یعنی **یضع الحرب** جس کے یہ معنے ہیں کہ جب مسیح آئے گا تو جہادی لڑائیوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔ سو مسیح آ چکا اور یہی ہے جو تم سے بول رہا ہے۔

﴿ت﴾

غرض حدیث نبوی میں جو مسیح موعود کی نسبت لکھا گیا تھا کہ وہ منارہ بیضاء کے پاس نازل ہوگا اس سے یہی غرض تھی کہ مسیح موعود کے وقت کا یہ نشان ہے کہ اُس وقت بباعث دنیا کے باہمی میل جول کے اور نیز راہوں کے کھلنے اور سہولت ملاقات کی وجہ سے تبلیغ احکام اور دینی روشنی پہنچانا اور ندا کرنا ایسا سہل ہوگا کہ گویا یہ شخص منارہ پر کھڑا ہے۔ یہ اشارہ ریل اور تار اور اگن بوٹ اور انتظام ڈاک کی طرف تھا جس نے تمام دنیا کو

